# نفس کی رذالتیں اوران کا علاج

کتاب وسنت سے ہٹے ہوئے اور نفس پرستی سے لبریز شریر نفس کے بارے میں حافظ ابن القیم نے فرمایا:

**"سُبْحَانَ الله فِي النَّفس كِبر إِبْلِيس وحسد قابيل وعتو عَاد وطغيان ثَمُود وجرأة نمْرُود واستطالة فِرْعَوْن وبغي قَارون وقحة هامان وَهوى بلعام وحيل أَصْحَاب السبت وتمرد لوليد وَجَهل أبي جهل وفيهَا من أَخْلَاق الْبَهَائِم حرص الْغُرَاب وشره الْكَلْب ورعونة الطاووس ودناءة الْجعل وعقوق الضَّب وحقد الْجمل ووثوب الفهد وصولة الْأسد وَفسق الْفَأْرَة وخبث الْحَيَّة وعبث القرد وَجمع النملة ومكر الثَّعْلَب وخفة الْفراش ونوم الضبع غير أَن الرياضة والمجاهدة تذْهب ذَلِك فَمن استرسل مَعَ طبعه فَهُوَ من هَذَا الْجند."**

سبحان اللہ! نفس میں ابلیس کا تکبر، قابیل کا حسد، قومِ عاد کی سرکشی، قومِ ثمود کی طغیانی، نمرود کی جراءت، فرعون کی حد سے تجاوز ودست درازی، قارون کی ہٹ دھرمی اور تریاہٹ، ہامان کی بےشرمی، بلعام کی خواہش پرستی، سبت والوں کی حیلہ سازی، ولید (بن مغیرہ) کی اکڑ اور ابو جہل کی جہالت موجود ہے۔

اس نفس میں درندوں کی صفات میں سے، کوے کی حرص، کتے کی طمع اور لالچ، مور کی بددماغی اور ناسمجھی، گندگی خور کیڑے کی رذالت وکمینگی، سوسمار کی بدسلوکی، اونٹ کا کینہ، چیتے (تیندوے) کی حملہ آوری، شیر کی خون خواری، چوہے کا فسق، سانپ کی خباثت، بندر کی فضول وبیہودہ اچھل کود، چیونٹیوں کی حرص کہ بہت کچھ اکٹھا ہو جائے، لومڑی کا مکر، پروانوں کا ہلکاپن اور بجو کی نیند (بھی) موجود ہے۔

سوائے اس کے کہ (ایمان کے ساتھ) محنت اور مجاہدے سے یہ سب چیزیں ختم ہو سکتی ہیں۔

پس جس نے اپنے نفس کو کھلا چھوڑ دیا تو وہ اسی مذکورہ گروہ میں سے ہے۔

(الفوائد ص ۴۶۳۔۴۶۴، مجموع رسائل علمیہ ودعویہ للشیخ محمد بن عبداللہ الامام الیمنی حفظہ اللہ ص ۲۲۸)

کامیاب ہے وہ شخص جس نے اپنے نفس کا تزکیہ کیا اور مذکورہ تمام برائیوں سے بچتا ہوا کتاب وسنت کے راستے پر گامزن رہا۔ (دیکھئے سورۃ الشمس: ۹)

اور جو شخص اپنے نفس کا غلام بنا، اسے کھلا چھوڑ دیا تو یہ شخص دنیا اور آخرت میں رسوا ہے۔ و نعوذ باللّٰہ من شرور أنفسنا

اے اللہ! میرے نفس کو تقویٰ عطا کر دے اور اس کا بہترین تزکیہ فرما، تو ہی اس کا ولی و نگہبان ہے۔ (آمین)

# فہرست مقالات (۱ تا ۶)

[ قارئین کرام! درج ذیل فہرست میں مقالات ۱ تا ۶ کے وہ تمام عناوین حروفِ تہجی کے اعتبار سے یکجا کر دیئے گئے ہیں جو مقالات کی مختلف جلدوں میں صفحات کی زینت بنے ہوئے ہیں تا کہ ایک ہی نظر میں مطلوبہ مضمون تک بآسانی رسائی ہو سکے۔

آپ سے التماس ہے کہ جب بھی محدث العصر حافظ زبیر علی زئی رحمہ اللہ کے علم و فنون سے خوشہ چیں ہوں تو ان کے لئے ضرور دعا کیجئے گا۔ اللّٰھم اغفر له و ارحمه (ندیم) ]

